اتنا صدمہ ہے کہ اگر میرے قلب میں ایک چیز نہ ہوتی تو رشید احمد بیمار ہو کر چارپائی سے لگ جاتا۔ حاضرین مجلس نے پوچھا کہ حضرت! وہ کیا چیز ہے جو نہ ہوتی تو آپ چارپائی سے لگ جاتے؟ فرمایا اس کا نام تعلق مع اللہ ہے، اس کا نام اللہ سے تعلق ہے۔ مگر کیسا تعلق؟ صحیح اور قوی تعلق۔ یہ نہیں کہ تعلق تو بہت ہے مگر نماز روزہ غائب ہے، صحیح اور قوی تعلق جو اطاعت اور فرماں برداری کے ساتھ ہوتا ہے اور نافرمانی سے بچنے کے ساتھ ہوتا ہے۔

حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کو کانپور میں ایک شخص نے دیکھا تو اس وقت حضرت کی جوانی تھی، چہرہ سرخ سفید تھا اور بہت حسین وجمیل تھے۔ تو اس نے خواجہ صاحب سے کہا کہ بھئی! آپ کے پیر صاحب کون سی بُوٹی اور کُشتہ کھاتے ہیں جو اتنے لال ہیں۔ خواجہ صاحب نے جا کر حضرت سے نقل کر دیا کہ حضرت! ایک آدمی یہ پوچھ رہا تھا۔ تو حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ ہنسے اور فرمایا کہ خواجہ صاحب! جب وہ آدمی آپ کو کانپور میں ملے تو بتا دینا کہ اشرف علی ایک بُوٹی کھاتا ہے جس سے تر و تازہ، ہرا بھرا، سرخ و سفید رہتا ہے، اس بُوٹی کا نام تعلق مع اللہ ہے، اللہ سے تعلق اگر ہے تو ؎

معیت گر نہ ہو تیری تو گھبراؤں گلستاں میں
رہے تُو ساتھ تو صحرا میں گلشن کا مزہ پاؤں

اگر اللہ ساتھ ہے تو جنگل بھی گلستاں ہے۔ اور میں آپ سے ایک بات عرض کرتا ہوں کہ اللہ والوں کی صحبت میں بھی اللہ نے یہ بہار رکھی ہے۔ مولانا شاہ محمد احمد صاحب دامت برکاتہم فرماتے ہیں ؎

سکوں کی جان ہے واللہ تیری محفل میں
عبث چلے ہیں گلستاں میں دل کو بہلانے

فرماتے ہیں کہ خدا کی قسم! اللہ والوں کی محفل میں سکون اور اطمینان کی جان ہے

جبکہ لوگ باغات میں، پارکوں میں دل بہلانے جاتے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ اتنی دیر کسی اللہ والے کے پاس بیٹھو، یہ اللہ والے ایئر کنڈیشن ہیں، وہاں جا کر دیکھو کہ ان کے پاس کیا ٹھنڈک ہے؟ وہاں جا کر تمہاری قسمتیں بدل جائیں گی، کچھ دن میں اس کے جراثیم تمہیں پکڑ لیں گے۔ کون سے جراثیم؟ تقویٰ اور اللہ کی محبت کے جراثیم۔ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں خدا کی محبت کی بیماری جس کو مل جائے خوشا نصیب ؎

زیں مرض خوشتر نہ باشد صحتے

خوب تر زیں سم نہ دیدم شربتے

اللہ تعالیٰ کی محبت میں کوئی بیمار ہو جائے تو مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں خدا کی قسم! دنیا میں اس سے بہتر کوئی تندرستی نہیں ہے، اس مرض سے بڑھ کر کوئی تندرستی اور صحت نہیں اور اللہ کی محبت کے زہر سے بڑھ کر میں نے کوئی شربت نہیں پایا۔

خیر تو میں عرض کر رہا تھا کہ جب میں نے ہما صاحب کو دوسرا شعر سنایا تو بار بار مجھ سے فرمائش کر کے وہ شعر سنا اور کہا کہ اس شعر سے تو میرے قلب کو بڑی تسلی ہوئی، وہ شعر تھا ؎

زندگی پُر کیف پائی گرچہ دل پُر غم رہا

ان کے غم کے فیض سے میں غم میں بھی بے غم رہا

جس کو اللہ کا غم مل جائے تو سارے غموں کو مثل اژدھے کے نگل جائے گا۔ علامہ سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ کا شعر ہے ؎

ترے غم کی جو مجھ کو دولت ملے

غمِ دوجہاں سے فراغت ملے

اگر یہ غم ہمیں نصیب ہو جائے کہ ہمارا مالک ہمارا خالق ہم سے ناراض تو نہیں تو اس غم سے بڑھ کر زندگی گزارنے کا کوئی قوی سہارا نہیں ہے۔ ہم اپنی زندگی کو

غموں سے بچانے کے لئے ایسے سہارے ڈھونڈتے ہیں جو فانی ہیں، کمزور ہیں، اس قابل نہیں کہ ان پر بھروسہ کیا جائے، ہم ایسے ناپائیدار سہاروں سے دل کو بہلا رہے ہیں۔ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

مساز از چوبِ بوسیدہ عماد

جو لکڑیاں بوسیدہ ہیں، گھن لگی ہوئی ہیں، ان سے سہارا مت حاصل کرو، ساری مخلوق بوسیدہ ہے، کسی بھی وقت تم سے ہٹ سکتی ہے۔ بس اللہ کا سہارا ہی پائیدار ہے۔ اللہ کا یہ تعلق اور اللہ کا یہ دردِ نسبت حاصل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ جیسے آپ اعلیٰ درجہ کا گھڑی ساز بننا چاہتے ہیں تو جو گھڑی سازی میں ماہر ہوگا اس کے پاس آپ کو رہنا پڑے گا، اسی طرح اگر دین میں کامل بننا ہے تو جو لوگ دین میں کامل ہیں ان کی صحبت میں رہنا پڑے گا۔

بس اب دعا کر لیجیے کہ اللہ تعالیٰ ہمارے کہنے کو اور آپ کے سننے کو قبول فرمالے، ہم سب کو اللہ والا بنادے اور ہمیں ایسا اپنا تعلق نصیب فرمادے کہ ہماری ایک سانس بھی اللہ تعالیٰ کی نافرمانی میں نہ گزرے۔ آمین یارب العالمین

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّآ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَتُبْ عَلَيْنَآ
اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى
خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ
بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ



# ملفوظات

آج کل لوگ کہتے ہیں کہ جہاں دیکھو مسلمان پٹ رہے ہیں، مسلمانوں پر ذلت ہی ذلت ہے، اللہ میاں مسلمانوں کی مدد کیوں نہیں کرتا؟ بولو بھئی! یہ سوال اکثر ہوتا ہے نا کہ جب اللہ تعالیٰ نے یہودیوں کے متعلق یہ فرمادیا:

﴿ضُرِبَتۡ عَلَيۡهِمُ الذِّلَّةُ﴾ اور ﴿وَضُرِبَتۡ عَلَيۡهِمُ الۡمَسۡكَنَةُ﴾

(سورۃ اٰل عمرٰن: آیۃ ۱۱۲)

یہودیوں پر ذلت کو مسلط کردیا گیا تو پھر ان کی عزت کیوں ہو رہی ہے؟ ان پر ذلت اور مسکنت کی مار ہمیشہ رہے گی لیکن پھر یہ کیوں حکومت کررہے ہیں؟ یہ سوال علامہ سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ سے ایک شخص نے پوچھا تو آپ نے فرمایا کہ اس آیت کے آگے بھی کچھ ہے: اِلَّا بِحَبۡلٍ مِّنَ اللّٰهِ مگر جبکہ یہ یہودی ایمان لے آئیں تو ذلت ان پر سے ہٹ جائے گی، اب آپ کہیں گے کہ یہ تو ایمان نہیں لائے تو آگے ایک آیت اور بھی ہے: وَحَبۡلٍ مِّنَ النَّاسِ یا بین الاقوامی طاقتوں کا سہارا لیں گے، اَلنَّاسِ میں الف لام استغراق کا ہے یعنی ان کا سارا زور محض عالمی طاقتوں کے سہارے پر ہے۔ تو قرآن نے اس مسئلہ کو حل کردیا۔ قرآن تو قیامت تک کے لئے اعتراضات کو رفع کرتا ہے۔

## اِتَّبِعُوۡا مَنۡ لَّا يَسۡـَٔلُكُمۡ اَجۡرًا کے متعلق ایک اشکال کا جواب

مثال کے طور پر سورۂ یٰسٓ میں ہے کہ:

﴿اِتَّبِعُوۡا مَنۡ لَّا يَسۡـَٔلُكُمۡ اَجۡرًا﴾

(سورۃ یٰسٓ: آیۃ ۲۱)

اے لوگو! جو تم سے اجر کا سوال نہ کرے اس کی اتباع کرو یعنی اگر کوئی بغیر کچھ مانگے، بغیر چندہ لئے، بغیر پیسہ مانگے، بغیر معاوضہ لئے دین کی طرف

بلا رہا ہوتو اس کی اتباع کرلو۔ اب اس آیت پر اشکال ہوتا ہے کہ عیسائیوں کی ایک پارٹی آتی ہے، وہ ایک غریب محلہ میں جہاں قحط پڑا ہوا ہے گندم اور چاول تقسیم کرتی ہے، ہر غریب کو ایک کمبل دیتی ہے اور وہاں اسپتال کھول دیتی ہے اور کہتی ہے کہ دیکھو ہم قرآنِ کریم کی سورۂ یٰسٓ کی آیت کے مطابق تم سے کچھ معاوضہ نہیں لیتے بلکہ تم کو کچھ دے کر جارہے ہیں لہٰذا تم اللہ کے حکم پر قرآن کی ہدایت کے مطابق ہماری اتباع کرلو، کیونکہ قرآنِ پاک میں ہے اِتَّبِعُوْا مَنْ لَّا یَسْئَلُکُمْ اَجْرًا دین کے اس داعی کی اتباع کرو جو تم سے اجر اور مزدوری نہیں مانگتا۔ تو اے غریبو! بتاؤ ہم نے تم سے کچھ مانگا؟ ہم نے تو تمہیں کمبل دیئے، ڈبل روٹی دی، مکھن کی ٹکیہ دی، دودھ کے ڈبے دیئے اور تمہاری جھونپڑیاں بھی بنوادیں۔ آپ بتایئے! اس کا کیا حل ہے؟ آگے حل موجود ہے کیونکہ قرآن قیامت تک کے لئے آیا ہے اس لئے اللہ میاں نے آگے ہی حل لگادیا، علمِ الٰہی میں تھا کہ ایسے لوگ پیدا ہوجائیں گے لہٰذا فوراً آگے بیان فرمایا وَھُمْ مُّھْتَدُوْنَ اور وہ بلا معاوضہ جو دعوت دے رہے ہیں وہ ہدایت یافتہ بھی ہوں۔ قید لگادی۔ حال ہمیشہ ذوالحال کے لئے قید ہوتا ہے، جیسے جَآءَنِیْ زَیْدٌ رَاکِبًا زید آیا سوار ہوکر، تو اگر سواری کی حالت میں نہیں ہوگا تو وہ زید نہیں ہوگا۔ جب ہمیں خبر دینے والا کہہ رہا ہے کہ زید تمہارے پاس آئے گا درآں حالیکہ وہ سوار ہو، تو حال ذوالحال کے لئے قید ہوتا ہے۔ اسی طرح اللہ نے قید لگادی کہ وَھُمْ مُّھْتَدُوْنَ وہ ہدایت یافتہ ہوں لہٰذا یہ کافر ہدایت یافتہ نہیں گمراہ ہیں، تو وہ اس قید سے نکل گئے یا نہیں؟

## بدون حدیث پاک کے قرآن پاک سمجھنا محال ہے

بعض لوگ کہتے ہیں کہ ہم بغیر حدیث کے صرف قرآن سے دین سمجھیں گے، حدیث کی کیا ضرورت ہے؟ تو حضرت مولانا شاہ ابرار الحق

صاحب دامت برکاتہم نے فرمایا کہ جب ایک شاعر کے کلام کو بھی متکلم کے دیکھے بغیر نہیں سمجھ سکتے ،تو حضور ﷺ کا کلام کیسے ہم سمجھ سکتے ہیں جب تک کہ ان لوگوں سے مدد نہ لیں جنہوں نے حضور ﷺ کو دیکھا ہو چنانچہ حضرت نے ایک شعر پیش کیا۔

خَاطَ لِیْ عَمْرٌو قُبَآءً
یَالَیْتَ عَیْنَیْہِ سَوَآءً

عمرو درزی نے (جو ایک آنکھ سے کانا تھا) میرے لئے ایک قبا سی ہے، کاش! اس کی دونوں آنکھیں برابر ہو جائیں۔تو اس شاعر کے جو دو شاگرد اس وقت پاس بیٹھے تھے وہی اس کا مطلب سمجھ سکتے ہیں ورنہ ایک صدی کے بعد اس کے دو معنی پیدا ہو جائیں گے کہ اس کی دونوں آنکھیں برابر ہو جانے کا کیا مطلب ہے؟ اس کی ایک آنکھ تو کانی تھی تو کیا دوسری بھی کانی ہو جائے یا دونوں آنکھیں اچھی ہو جائیں۔تو یہ معنی مفہوم کیسے متعین ہوگا؟ جنہوں نے شاعر کو اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ اس نے یہ شعر خوش ہو کر کہا یا ناراضگی کی حالت میں۔اگر خوش ہو کر کہا تو دعا ہے کہ یا اللہ! اس کی ایک آنکھ خراب ہے تو دونوں آنکھیں برابر کر دے یعنی جو خراب والی ہے وہ اچھی ہو جائے۔اور اگر قبا خراب سی تو اس نے غصہ میں لال ہو کر کہا کہ خدا کرے اس کی دونوں آنکھیں برابر ہو جائیں یعنی جو آنکھ اچھی ہے وہ بھی خراب ہو جائے۔

جب ایک شاعر کا کلام اس کے صحبت یافتہ شاگردوں کے بغیر حل نہیں ہو سکتا تو رسول اللہ ﷺ کا کلام بغیر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے کیا سمجھو گے؟ جو صحابہ رضی اللہ عنہم کے معیار کو حق نہیں سمجھتے ان ظالموں کا کیا حال ہوگا؟ ان کو کہاں سے حق ملے گا؟ انہوں نے تو دین کی بنیاد ہی گرا دی۔لہٰذا احادیث کا مفہوم بھی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے پوچھنا پڑے گا،صحابہ بتائیں گے کہ یہ بات

بیان کرتے وقت حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چہرہ خوش تھا یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرۂ انور پر ناراضگی کے آثار تھے؟ تب اس کا مفہوم ومعنی متعین ہوں گے۔

ایک اور مثال سنئے! ایک شخص آرہا ہے تو کسی نے کہا کہ روکو، مت آنے دو۔ اب اس کے کیا معنی ہیں؟ کہ اس کو روک لو، آنے نہ دو۔ اور اگر کہا کہ روکو مت، آنے دو۔ تو بتایئے! الفاظ وہی ہیں کہ نہیں یا الفاظ میں اضافہ ہے؟ وہی الفاظ ہیں لیکن معنی بدل گئے۔ جو ہمارے دوست بیٹھے ہیں وہ بتائیں گے کہ اگر میں نے محبت سے مسکراتے ہوئے کہا تب اس کے معنی ہوں گے کہ اس کو روکو نہیں بلکہ آنے دو۔ اور اگر میں نے ناراضگی کے چہرہ کے ساتھ کہا ہے، تو آپ نے میرے لب ولہجہ کی گرمی اور شدت لفظ سے سمجھ لیا کہ اس کو آنے نہیں دینا چاہتے۔ کیا سو برس کے بعد میرے اس جملے کو کوئی حل کر سکتا ہے؟ تو دوستو! صحابہ رضی اللہ عنہم کی عظمتوں سے جو سینے محروم ہوئے یاد رکھئے، بس وہ شاہراہ سے ہٹ گئے۔

## اَلَا وَاِنَّ فِي الْجَسَدِ مُضْغَةً......الخ کی شرح

اب میں اس حدیث کا ترجمہ کرتا ہوں جو میں نے خطبہ میں پڑھی ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ:

((اَلَا وَاِنَّ فِي الْجَسَدِ مُضْغَةً))

(صحیح البخاری: (قدیمی)، کتاب الایمان، باب فضل من استبرأ لدینه، ج ۱ ص ۱۳)

اے انسانو! تمہارے سینوں میں گوشت کا ایک ٹکڑا ہے۔ عربی زبان کا قاعدہ ہے کہ جب اِنَّ آئے اور اس کے بعد جار مجرور ہو تو اس کا اسم مؤخر ہو جاتا ہے، یہ قاعدہ کلیہ ہے، ظرف ہو یا جار مجرور ہو جب اِنَّ کے فوراً بعد آئے گا تو اس کا اسم مؤخر اور منصوب ہوتا ہے یعنی اس پر زبر ہوتی ہے اس لئے

مُضْغَةً پڑھا جائے گا یعنی خبردار! خوب سن لو! تمہارے جسم میں ایک ٹکڑا ہے، ابھی حضور ﷺ آپ کو اس ٹکڑے کا نام نہیں بتا رہے ہیں، آگے فرما رہے ہیں اِذَا صَلَحَتْ اگر وہ ٹکڑا صحیح ہو جائے، نورانی ہو جائے، درست ہو جائے اور تندرست بھی ہو جائے تو کیا ہوگا؟ صَلَحَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ سارا جسم درست ہو جائے گا یعنی تمام جسم سے اچھے اچھے اعمال شروع ہو جائیں گے وَاِذَا فَسَدَتْ اگر وہ ٹکڑا خراب ہو گیا تو فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ سارا جسم خراب ہو جائے گا، اَلَا وَهِيَ الْقَلْبُ ارے سن لو! وہ دل ہے دل، اس ٹکڑے کا نام دل ہے۔

کیا مطلب؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جتنے گناہ ہوتے ہیں دل کی خرابی سے ہوتے ہیں، دل خراب ہوتا ہے تب بدنگاہی ہوتی ہے، دل سے اللہ کا خوف نکلا تب گناہ کرتا ہے۔ جب دل خراب ہوتا ہے، خدا کا خوف نکلتا ہے پھر رشوت لیتا ہے۔ جب تک دل میں خوفِ الٰہی رہے گا وہ کبھی گناہ نہیں کرسکتا لٰہذا دل کی خرابی سے نہ تو جسم کے اعضاء صحیح کام کریں گے اور نہ ہاتھ سے کام اچھا ہوگا نہ کان سے۔ دل خراب ہو گیا تو سارے اعضاء خراب کام کرنے لگیں گے کیونکہ دل بادشاہ ہے اور اعضاء رعایا ہے، بادشاہ بگڑ گیا تو رعایا بگڑ گئی۔ دل تو بادشاہ ہے لٰہذا دل کو درست کرو، بادشاہ کی درستی کرو، دل کی اصلاح کراؤ، اسی کا نام تصوف ہے۔ علماء نے لکھا ہے کہ اسی حدیث سے خانقاہوں کا ثبوت ملتا ہے کہ اہل اللہ کی صحبت میں جانا اور دل کے معالجین سے اپنے دل کا علاج کرانا، یہاں سے تصوف کے ثبوت کا پتا چلتا ہے۔

ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے اِذَا صَلَحَتْ کا ترجمہ اِذَا تَنَوَّرَتْ فرمایا ہے یعنی جب اللہ کے نور سے دل نورانی ہو جائے۔ تو ذکر اللہ سے اور اہل اللہ کی صحبت سے دل نورانی بنے گا، تندرست ہو جائے گا اور اسی دل کا نام قلبِ سلیم ہے یعنی بھلا چنگا دل۔ اس کے برعکس جس دل میں بیماری ہوتی ہے، اور دل کی

بیماری کا بھی قرآن پاک میں ثبوت ہے:

﴿فَيَطْمَعَ الَّذِيْ فِيْ قَلْبِهٖ مَرَضٌ﴾

(سورۃ الاحزاب: آیۃ ۳۲)

جس کے دل میں مرض ہوتا ہے وہ عورتوں کی طرف طمع کرتا ہے، عورتوں کی طرف لالچ کرتا ہے لہٰذا قلب کا حسینوں کی طرف میلان ہونا، یہ دل کی بیماریاں ہیں، اس کا علاج کرانا چاہیے۔

## مالداری متقی شخص کو نقصان نہیں دیتی

ہم دنیا لے لیتے ہیں لیکن اس کا منتر نہیں سیکھتے۔ ہر شخص کروڑ پتی بننا چاہتا ہے، حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اسلام کروڑ پتی بننے سے منع نہیں کرتا۔ بادشاہت کے ساتھ بھی ولایت جمع ہوجاتی ہے۔ ایک شخص بادشاہ بھی ہے اور ولی بھی ہے۔ جب حضرت سلیمان علیہ السلام بادشاہت کے ساتھ پیغمبر ہوسکتے ہیں تو بادشاہت کے ساتھ ولایت کیوں نہیں جمع ہوسکتی؟ لہٰذا امیر آدمی بھی ولی اللہ ہوسکتا ہے، لیکن پہلے منتر بھی تو سیکھو کیونکہ دنیا تو ایک سانپ ہے، سانپ پکڑنے سے پہلے منتر سیکھ لو ورنہ ڈس جائے گا۔ وہ منتر کیا ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ وہ منتر تقویٰ ہے:

((لَا بَأْسَ بِالْغِنٰى لِمَنِ اتَّقَى اللهَ عَزَّ وَجَلَّ۔ رواہ احمد))

(مشکوٰۃ المصابیح: (قدیمی)؛ باب استحباب المال والعمر للطاعۃ؛ ص ۴۵۱)

مالداری اسے کچھ نقصان نہیں دیتی جو اللہ سے ڈرتا ہے، تقویٰ اختیار کرتا ہے۔ لہٰذا لَا بَأْسَ بِالْغِنٰى مالداری کچھ نقصان نہیں کرسکتی چاہے کروڑ پتی ہو یا ارب پتی ہو بشرطیکہ اس کے دل میں اللہ کا خوف ہو یعنی دنیا کے سانپ کا منتر ہو۔ آج افسوس ہے کہ ہر شخص بڑا آدمی بننا چاہتا ہے، تجارت کرنا چاہتا ہے، مالدار ہونا چاہتا ہے، سانپ پالنے کا شوق تو ہے مگر اس کا منتر یعنی تقویٰ نہیں سیکھتے،

جہاں مال آیا تو جو کچھ روزہ نماز تھا وہ بھی ختم ہو گیا کہ اب بڑے آدمی ہو گئے۔ بڑے آدمی کی علامت یہ ہو گئی ہے کہ رات کو بارہ بجے تک ٹی وی دیکھیں اور سلیپنگ ڈریس (Sleeping Dress) جو خاص دھاری دار لباس ہوتا ہے، وہ پہن کر سو جائیں، دن میں نو بجے اٹھیں، نماز اور جماعت کچھ نہیں۔ ہائے افسوس! یہ مال آتا ہے تو اپنے ساتھ بے دینی لاتا ہے۔ حضرت ڈاکٹر عبدالحی صاحب دامت برکاتہم نے فرمایا کہ ہندوستان میں ایک عورت اتنی پردہ نشین تھی کہ جج نے اسے عدالت میں طلب کیا تو اس نے کہا کہ میں زمین سے دستبردار ہوتی ہوں مگر میں کسی غیر محرم کو آواز نہیں سنا سکتی، میں عدالت نہیں جاؤں گی۔ ڈاکٹر صاحب دامت برکاتہم نے فرمایا کہ اسی خاتون کو کراچی میں صدر کی سڑکوں پر بے پردہ دیکھا گیا۔ رونے کا مقام ہے، رونے کا مقام ہے۔ کیونکہ یہاں صوفہ سیٹ آ گئے، ٹیلی وژن آ گیا، بلڈنگ بن گئی، مال آیا اور دین رخصت ہوا، اس لئے تقویٰ کا حاصل کرنا فرض ہے۔

## حصولِ تقویٰ کا ذریعہ صحبتِ صالحین ہے

اور تقویٰ کے خزانے اور تقویٰ کہاں سے ملے گا؟ اہل اللہ کی صحبتوں سے ملے گا، متقین کی صحبتوں سے ملے گا۔ قرآن بتاتا ہے کہ تقویٰ کہاں سے ملے گا:

﴿یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَ كُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ۝﴾

(سورة التوبة : آية ١١٩)

اے ایمان والو! تقویٰ اختیار کرو اور صادقین کے ساتھ رہو۔ یہاں صادقین بمعنی متقین کے ہے، یہاں آیت سے آیت کی تفسیر ہوئی ہے، یہ وہ آیت ہے کہ کلامِ الٰہی کی کلامِ الٰہی نے تفسیر کی ہے:

﴿اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ صَدَقُوْا وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ۝﴾

(سورة البقرة : آية ١٧٧)

صادقین ہی متقین ہیں۔ تو مطلب یہ ہوا کہ اللہ سے ڈرنے والوں کی صحبت میں رہو ان شاء اللہ آپ کو بھی ڈر مل جائے گا یعنی آپ کو بھی اللہ والی زندگی مل جائے گی، اللہ والوں کے پاس رہیں گے تو اللہ والی زندگی عطا ہو جائے گی۔

## تبلیغی جماعت کا نفع اور ایک ضروری اصلاح

تو دوستو! اسی لئے عرض کر رہا ہوں کہ تقویٰ کے بغیر دنیا ملی تو خیریت نہیں ہے۔ اس لئے جو جوان طالب علم ہیں اور اب بڑے آدمی ہونے کے قریب ہیں، ایم ایس سی کر رہے ہیں، پی ایچ ڈی کر رہے ہیں اور ان کو عنقریب بڑی تنخواہ کی نوکری مل جائے گی تو ان کو فوراً کسی بزرگ سے تعلق قائم کرنا چاہیے، خانقاہوں میں، اللہ والوں کی صحبتوں میں آنا جانا رکھیں، تبلیغی جماعتوں میں جائیے، جو خانقاہوں میں جانا نہیں چاہتے ان کو تبلیغ میں لے جاؤ، وہاں اس کو پینٹ شرٹ پہنے ہوئے کچھ اپ ٹو ڈیٹ لوگ ملیں گے، کچھ انجینئر کچھ ڈاکٹر ملیں گے، ہر چڑیا اپنی جیسی چڑیا کے ساتھ اڑتی ہے لہٰذا جب وہاں دیکھیں گے کہ ایک جماعت جارہی ہے، اس میں کچھ انجینئر ہیں، کچھ ڈاکٹر ہیں، کچھ داڑھی والے ہیں، کچھ بغیر داڑھی والے ہیں تو جب وہ دیکھتا ہے کہ یہ تو ہمارے ہی جیسے لوگ ہیں لہٰذا چلّہ لگا لیتا ہے، کچھ دنوں کے بعد ماشاء اللہ داڑھی بھی رکھ لیتا ہے لیکن یہ فرسٹ ایڈ ہے، بعد میں بڑے علماء سے تقویٰ اور دین کی باتیں بھی سیکھے، دین خالی چھ نمبر ہی میں نازل نہیں ہوا سمجھ لو اس کو، وہاں بدنگاہی سے بچنے کی کوئی تعلیم نہیں ہوگی، یہ آپ کو اللہ والوں سے سیکھنا پڑے گا۔ غیبت سے بچنا، کبر و بڑائی کا علاج خانقاہوں میں اور اللہ والوں کے پاس ملے گا۔

## رائی برابر تکبر کا عذاب

تبلیغ میں چلّہ لگانے کے بعد ایک شخص میرے پاس کراچی آیا، اس نے

کہا کہ میں ابھی سندھ کے ریگستانوں میں، صحراؤں میں، جلتی ہوئی ریت پر چلّہ لگا کرآیا ہوں اور میں دیکھتا ہوں کہ بڑے بڑے عالم پنکھے کے نیچے بیٹھے ہوئے بخاری پڑھا رہے ہیں، میں ان سے افضل ہوں یا یہ افضل ہیں؟ میں نے کہا کہ تم بالکل شیطان بن کر آئے ہو اس لئے کہ اپنے کو بڑا سمجھنا یہ شیطانی مرض ہے، حضور ﷺ فرماتے ہیں:

((لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ كَانَ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ مِّنْ كِبْرٍ ۔ رواہ مسلم))

(مشکوۃ المصابیح: (قدیمی)؛ کتاب الاداب؛ باب الغضب والکبر؛ ص۴۳۳)

((مَا مِنْ رَّجُلٍ يَّمُوْتُ حِيْنَ يَمُوْتُ وَفِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ مِّنْ كِبْرٍ تَحِلُّ لَهُ الْجَنَّةُ اَنْ يَّرِيْحَ رِيْحَهَا وَلَا يَرَاهَا))

(مسند احمد فی مسند شامیین: رقم الحدیث؛ ۱۷۳۶۹)

جس کے دل میں رائی کے برابر بڑائی ہوگی تو جنت میں داخلہ تو درکنار جنت کی خوشبو بھی نہیں پائے گا۔ انہوں نے کہا کہ اچھا میں تو یہی سمجھ رہا تھا کہ میں سب سے افضل ہوں، کراچی میں مجھ سے بڑا کوئی بزرگ نہیں ہے کیونکہ میں نے بڑے پاپڑ بیلے ہیں۔ تو میں نے کہا کہ تمہارا کوئی شیخ ہے؟ اس نے کہا کہ فلاں شیخ ہیں، میں نے کہا کہ جلدی جاؤ شیخ کے پاس اور ان سے پوچھو۔ تو جب شیخ کو اس نے اپنا حال بتایا تو انہوں نے دو طمانچے لگائے اور کہا کہ زبان سے یہ کہو کہ اے اللہ! دنیا کے تمام مسلمان مجھ سے افضل ہیں، میں سب سے خراب ہوں تب ایمان صحیح اور کامل ہوگا۔ اگر ایک مسلمان کو بھی حقیر سمجھا تو اسے جنت کی خوشبو بھی نہیں ملے گی۔ واضح حدیث موجود ہے کہ جس کے دل میں رائی کے دانہ کے برابر کبر اور بڑائی ہوگی تو وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں پائے گا۔ تو آپ نے دیکھا! شیخ کی ضرورت ہوئی یا نہیں؟ چلّہ لگانے کے بعد پیٹ میں کبر کے پلّے پیدا ہوئے یا نہیں؟

## اخلاص اللہ والوں کی صحبت میں ہی حاصل ہوتا ہے

لہٰذا شیخ کی بھی ضرورت ہے۔ مولانا الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے شیخ کی صحبت سے اخلاص حاصل کیا تھا، خانقاہوں کا ثبوت ان کی زندگی سے ملتا ہے، وہ مدرسہ مظاہر العلوم میں عالم بنے لہٰذا مدارس کا وجود بھی ضروری ہے۔ پھر آخر میں تبلیغ کی تو تبلیغ بھی ضروری ہے۔ ہم تو تینوں کو ضروری سمجھتے ہیں اور تزکیۂ نفس، خانقاہیں تو سب سے زیادہ ضروری ہیں، اس لئے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ:

((وَلٰكِنَّكَ قَاتَلْتَ لِاَنْ يُّقَالَ جَرِيْءٌ فَقَدْ قِيْلَ.... كَذَبْتَ وَلٰكِنَّكَ تَعَلَّمْتَ الْعِلْمَ لِيُقَالَ عَالِمٌ وَّقَرَأْتَ الْقُرْاٰنَ لِيُقَالَ هُوَ قَارِئٌ فَقَدْ قِيْلَ.... كَذَبْتَ وَلٰكِنَّكَ فَعَلْتَ لِيُقَالَ هُوَ جَوَادٌ فَقَدْ قِيْلَ ثُمَّ اُمِرَ بِهٖ فَسُحِبَ عَلٰى وَجْهِهٖ ثُمَّ اُلْقِيَ فِي النَّارِ۔ رواہ مسلم))

(مشکوٰۃ المصابیح: (قدیمی)؛ کتاب العلم؛ ص ۳۳)

اگر اخلاص نہ ہوا تو تبلیغ والا بھی اور سخی، مالدار بھی اور قاری بھی یہ تینوں کے تینوں جہنم میں جائیں گے، لہٰذا اللہ والوں کی صحبتوں سے اخلاص حاصل کرنا ضروری ہے۔

## شرک اور ریا سے بچنے کی دعا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ جب اس حدیثِ ریا کو بیان فرماتے تھے تو مارے ڈر کے بے ہوش ہو جاتے تھے:

((قَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ لَاُحَدِّثَنَّكَ حَدِيْثًا حَدَّثَنِيْهِ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا وَهُوَ فِيْ هٰذَا الْبَيْتِ مَا مَعَنَا اَحَدٌ غَيْرِيْ وَغَيْرُهٗ ثُمَّ نَشَغَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ نَشْغَةً شَدِيْدَةً......))

(جامع الترمذی: (ایچ ایم سعید)؛ ابواب الزھد؛ باب الریاء والسمعۃ؛ ج ۲ ص ۶۳)

کہ معلوم نہیں ہمارا شمار مخلصین میں ہوگا یا نہیں؟ دیکھا آپ نے اخلاص کتنا ضروری ہے۔ اگر خدا نے قبول نہ کیا، دل میں بڑائی آ گئی، ریا اور دکھاوا آ گیا تو یہ سارے چلّے ضائع ہوجائیں گے۔ اور ریا کتنا باریک ہوتا ہے؟ کنز العمال میں حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ایک روایت منقول ہے کہ:

((اَلشِّرْكُ اَخْفٰى فِيْ اُمَّتِيْ مِنْ دَبِيْبِ النَّمْلِ عَلَى الصَّفَا (وفی المرقاۃ) اَلشِّرْكُ اَدَقُّ مِنْ دَبِيْبِ النَّمْلَةِ السَّوْدَآءِ عَلَى الصَّخْرَةِ الصَّمَّآءِ فِي اللَّيْلَةِ الظَّلْمَآءِ))

(کنز العمال: (دار الکتب العلمیۃ)، رقم الحدیث ۸۸۴۴، ج ۳ ص ۳۲۸)

(مرقاۃ المفاتیح: (رشیدیہ)، باب الریاء و السمعۃ، ج ۹ ص ۵۱۳)

اے ابوبکر صدیق! میری امت میں ریا ایسا خفیہ داخل ہوگا جیسے کالی چیونٹی کالے پتھر پہ چلتی ہے۔ دیکھو! اندھیری رات میں چیونٹی بھی کالی ہو اور کالا پتھر ہو، کیسے پتا چلے گا؟ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! جب امت میں ریا، دکھاوا ایسی خاموشی اور اتنے خطرناک طریقہ سے آئے گا تو ہم اس سے کیسے بچ سکتے ہیں؟ فَكَيْفَ النَّجَاةُ وَالْمَخْرَجُ مِنْ ذٰلِكَ؟ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اے ابوبکر صدیق! اگر تم یہ دعا پڑھ لو اِذَا قُلْتَهٗ بَرِئْتَ مِنْ قَلِيْلِهٖ وَ كَثِيْرِهٖ وَ صَغِيْرِهٖ وَ كَبِيْرِهٖ تو تم قلیل ریا سے، کثیر ریا سے، چھوٹے ریا سے اور بڑے ریا سے بچ جاؤ گے۔ یہ دعا آپ نوٹ کر لیجیے اور اس کو پڑھا کیجیے، وہ کیا دعا ہے؟

((اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ وَاَنَا اَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَا اَعْلَمُ))

(کنز العمال: (دار الکتب العلمیۃ)، رقم الحدیث ۸۸۴۴، ج ۳ ص ۳۲۸)

## قلبِ سلیم

تو میرے دوستو! یہ دل بھی بیمار ہوجاتا ہے جس کا ثبوت قرآن میں ہے

فِیۡ قَلۡبِہٖ مَرَضٌ اب بیمار دل قلبِ سلیم کیسے ہوگا؟ دل اچھا کیسے ہوگا؟ جن کا دل اصلاح یافتہ ہوجائے، اللہ والا بن جائے اس کا نام اللہ نے قلبِ سلیم رکھا ہے اور جس کا دل بیمار ہے، ہر وقت گناہ کرنے میں لگا ہوا ہے، گناہ کے تقاضوں پر عمل کررہا ہے۔ خالی تقاضے نہیں بلکہ تقاضوں پر عمل بھی کررہا ہے، گناہ کے تقاضے ہونے سے دل بیمار نہیں ہوتا بلکہ اگر ان تقاضوں پر عمل کرلیتا ہے تو دل بیمار ہوگا اور اگر عمل نہیں کرتا تو وہ بھی قلبِ سلیم ہے لہٰذا قلبِ بیمار بھی قرآن سے ثابت ہوا: فِیۡ قَلۡبِہٖ مَرَضٌ اور قلبِ سلیم بھی قرآن سے ثابت ہے:

﴿یَوۡمَ لَا یَنۡفَعُ مَالٌ وَّ لَا بَنُوۡنَ ○ اِلَّا مَنۡ اَتَی اللّٰہَ بِقَلۡبٍ سَلِیۡمٍ ○﴾

(سورۃ الشعرآء: آیۃ: ۸۸، ۸۹)

یہ بھی قرآن کی آیت ہے یعنی قیامت کے دن مال اور اولاد کچھ نفع نہیں دیں گے۔ پھر اس دن کون کامیاب ہوگا؟ اِلَّا مَنۡ اَتَی اللّٰہَ بِقَلۡبٍ سَلِیۡمٍ جس کا قلب سلیم ہوگا یعنی بھلا چنگا اور سلامت ہوگا۔

## قلبِ سلیم کی پانچ تفاسیر

اب قلبِ سلیم کی تفسیر سن لیجیے بس مضمون کو ختم کرتا ہوں۔ علامہ آلوسی محمود بغدادی رحمۃ اللہ علیہ نے اللہ والے دل یعنی قلبِ سلیم کی پانچ تفسیریں بیان کی ہیں:

(۱)...... اَلۡقَلۡبُ السَّلِیۡمُ ھُوَ الَّذِیۡ یُنۡفِقُ مَالَہٗ فِیۡ سَبِیۡلِ الۡبِرِّ وَیُرۡشِدُ بَنِیۡہِ اِلَی الۡحَقِّ

(روح المعانی: (رشیدیہ)، ج ۱۹ ص ۱۳۴)

چونکہ اس سے پہلے آیت میں مال اور اولاد کا ذکر آیا ہے لہٰذا علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ نے پہلی تفسیر یہ بیان کی ہے کہ قلبِ سلیم والے وہ لوگ ہیں جو اپنے مال کو اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں۔ علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ نے آیت کے پہلے جز یعنی مال کی تفسیر بیان کی ہے، اس کے بعد علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ اس آیت کے

دوسرے جُز یعنی اولاد کی تفسیر بیان کرتے ہیں، آیت کے پہلے جُز کا دوسرے جُز سے جوڑ لگانا ضروری ہے لہٰذا فرماتے ہیں وَیُرْشِدُ بَنِیْهِ اِلَی الْحَقِّ اور اپنی اولاد کو ہدایت کرتا ہے کہ بیٹو! نماز پڑھو، روزہ رکھو، اللہ والے بنو، اپنی اولاد کو اللہ کے راستہ پر ڈالنے کی کوشش کرتا ہے، بزرگوں سے دعا کراتا ہے، بزرگوں کے پاس لے جانے کی کوشش بھی کرتا ہے۔ اگر کوئی شخص خود تو نیک ہے مگر اولاد کو نیک بنانے کی کوشش نہیں کرتا تو اس کا دل سلیم نہیں ہے، خود تو ہر وقت تسبیح پڑھ رہا ہے اور اولاد جو چاہے کرے، ایسا شخص قلبِ سلیم والا نہیں ہوگا۔ تو علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیر روح المعانی میں قلبِ سلیم کی یہ دو صفتیں بیان کی ہیں۔

(۲)...... اَلَّذِیْ یَکُوْنُ قَلْبُهٗ خَالِیًا عَنِ الْعَقَآئِدِ الْبَاطِلَةِ مِنَ الْکُفْرِ وَالشِّرْكِ وَالنِّفَاقِ

(روح المعانی: (رشیدیہ)؛ ج ۱۹ ص ۱۳۴)

اس کا دل باطل عقائد سے خالی ہو جائے اور باطل عقائد کی تفسیر کی ہے کہ شرک، نفاق اور کفر جیسے عقائد سے پاک ہو جائے۔

(۳)...... اَلَّذِیْ یَکُوْنُ قَلْبُهٗ خَالِیًا عَنْ غَلَبَةِ الشَّهَوَاتِ الَّتِیْ تُؤَدِّیْ اِلَی النَّارِ

(روح المعانی: (رشیدیہ)؛ ج ۱۹ ص ۱۳۵)

ان خواہشاتِ نفسانیہ سے دل کو نجات مل جائے جو جہنم میں لے جانے والی ہیں یعنی دل میں گناہوں کے تقاضوں پر عمل نہ کرنے کی طاقت پیدا ہو جائے۔

(۴)...... اَلَّذِیْ یَکُوْنُ قَلْبُهٗ خَالِیًا عَمَّا سِوَی اللهِ

(روح المعانی: (رشیدیہ)؛ ج ۱۹ ص ۱۳۵)

سبحان اللہ! یہ تفسیر صوفیوں کے لئے ہے، عاشقوں کے لئے الگ تفسیر ہوتی ہے کیونکہ عاشقوں کی غذا بھی الگ ہوتی ہے۔ علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ

فرماتے ہیں کہ حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی تفسیر فرمائی ہے کہ قلبِ سلیم وہ دل ہے اَلَّذِیْ لَیْسَ فِیْہِ غَیْرُ اللہِ جس دل میں غیر اللہ نہ ہو، اللہ ہی اللہ ہو اوریہی وہ مقام ہے جو اسمِ اعظم ہوجاتا ہے۔شاہ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اسم اعظم یہی اللہ کا نام ہے جس کی برکت سے ہر دعا قبول ہوجاتی ہے،جس پر پھونک ماروو ہ کام ہوجاتا ہے:

((لَقَدْ قَالَ الْقُطْبُ الرَّبَّانِیُّ الشَّیْخُ السَّیِّدُ عَبْدُ الْقَادِرِ الْجِیْلَانِیُّ: اَلْاِسْمُ الْاَعْظَمُ ھُوَ اللہُ بِشَرْطِ اَنْ تَقُوْلَ اللہَ وَلَیْسَ فِیْ قَلْبِكَ سِوَی اللہِ))

(مرقاۃ المفاتیح:(رشیدیہ) ؛ ج ۴ ص ۱۷۰)

یعنی فرمایا قطب ربانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے کہ اسمِ اعظم اللہ ہی ہے بشرطیکہ تو اللہ اس طرح کہے کہ قلب غیر اللہ سے خالی ہو۔ قلب کی گہرائیوں سے اور قلب کو غیر اللہ سے خالی کر کے جو اللہ نکلتا ہے وہ اسمِ اعظم ہوجاتا ہے۔

(۵)......وَشَاعَ اِطْلَاقُ السَّلِیْمِ فِیْ لِسَانِ الْعَرَبِ عَلَی اللَّدِیْغِ

(روح المعانی:(رشیدیہ) ؛ ج ۱۹ ص ۱۳۵)

آخری تفسیر یہ ہے کہ سلیم کے ایک معنی لَدِیْغٌ، کانٹے کے بھی آتے ہیں، جس کے کانٹا چبھ جائے اس کو ہر وقت دُکھن سی رہتی ہے، ہر وقت اس کی طرف دھیان رہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی اسی محبت پر مولانا شاہ محمد احمد صاحب کا ایک شعر ہے کہ ہر وقت اللہ کا دھیان قائم رہے تب سمجھ لو یہ صاحبِ نسبت ہوگیا۔ اگر صرف مسجد میں نمازی بن گیا اور مسجد میں بڑی تسبیحات پڑھیں اور باہر نکلا تو گالیاں دے رہا ہے، لڑ رہا ہے، غصہ کر رہا ہے، شیطان بن جاتا ہے تو یہ اللہ والا نہیں ہے، اللہ والا وہ ہے جو چوبیس گھنٹے اللہ کو دیکھتا ہے کہ میرا اللہ آسمان سے دیکھ رہا ہے کہ میرا بندہ زمین پر کیا کام کر رہا ہے؟ اسے ہر سانس میں

خدا یاد رہتا ہے۔ تو حضرت شاہ فضلِ رحمٰن صاحب گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلے کے خلیفۂ اجل مولانا شاہ محمد احمد صاحب اسی بات کو یوں فرماتے ہیں ؎

شکر ہے دردِ دل مستقل ہوگیا
اب تو شاید مرا دل بھی دل ہوگیا

یعنی وہ دل اصلی معنوں میں دل بن جاتا ہے جس دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت کا درد مستقل قائم ہوجائے۔

تو علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ قلبِ سلیم کی آخری تفسیر بیان کرتے ہیں کہ بندہ کے دل میں اللہ تعالیٰ کی ایسی محبت قائم ہوجائے کہ وہ کسی وقت بھی اللہ کو نہ بھولے، لہٰذا فرماتے ہیں کہ سلیم بمعنی لَدِیْغٌ ہے یعنی کانٹا چبھ کر ٹوٹ جائے۔ اس پر میرا شعر ہے ؎

کوئی کانٹا چبھے اور ٹوٹ جائے
اسی کا نام ہے دردِ محبت

کیوں صاحب ایک کانٹا چبھا اور ٹوٹ گیا، اب مرغ کھا رہے ہیں تو بھی اس کی دُکھن رہتی ہے یا نہیں؟

## اللہ والوں کو تخت و تاج بھی گمراہ نہیں کر سکتے

تو اللہ والے چاہے مرغ یا بریانی کھائیں چاہے چٹنی روٹی کھائیں، چاہے انہیں ہوائی جہاز میں بٹھا دو چاہے تاجِ شاہی پہنا دو اگر وہ اللہ والا ہے تو ان شاء اللہ ہر وقت اللہ والا رہے گا، تخت و تاج اس کو گمراہ نہیں کر سکتے۔ جیسے ایک اونٹ جا رہا تھا اور اس کی پیٹھ پر نقارے بجتے تھے یعنی بہت بڑے بڑے ڈھول جن کی آواز دو میل تک جاتی تھی اور جو سرکاری احکامات عوام کو سنانے کا ذریعہ تھے۔ محلہ کے چند بچوں نے اونٹ کو چڑانے کے لئے اپنے چھوٹے چھوٹے ہاتھوں سے تالی بجائی، تو مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اونٹ نے

ان بچوں سے کہا کہ اے میرے پیارے بچو! تمہارے تالی بجانے کا مجھ پر رعب نہیں جم سکتا، مجھے ان کا کوئی خوف یا ڈر نہیں ہے، نہ ہی میں تمہاری اس حرکت سے متاثر ہوسکتا ہوں کیونکہ میری پیٹھ پر ایسے ڈھول بجتے ہیں جو دو میل تک سنائی دیتے ہیں، تمہاری ہتھیلی کی آواز ہمیں کیا سنائی دے گی؟ وہ تو ہمارے لئے کچھ بھی وقعت نہیں رکھتی۔

تو اللہ والوں کو آخرت کا غم اور میدانِ محشر کا اتنا خوف ہوتا ہے کہ تاجِ شاہی اور سلطنت اور مال و دولت ان کو خرید نہیں سکتی نہ گمراہ کرسکتی ہے کیونکہ ان کی پیٹھ پر اللہ کے خوف کے نقارے بج رہے ہیں، لہٰذا جب یہ دنیا والے ہر وقت ان کا مذاق اڑاتے ہیں کہ ارے ملّا ہے ملّا! داڑھی رکھ لی؟ تو وہ کہتا ہے ارے تم ہنستے رہو، ان شاء اللہ ہمیں آخرت میں رونا نہیں پڑے گا، تم ہی ہنس کر اپنی آخرت خراب کرتے ہو۔ بس دوستو! اِلَّا مَنۡ اَتَی اللّٰہَ بِقَلۡبٍ سَلِیۡمٍ کی تفسیر ہوگئی۔ آج میں نے ایک نیا مضمون بیان کیا ہے پہلے اس کو کبھی نہیں بیان کیا۔ قلبِ سلیم کی تفسیریں بہت مدلل، مفصل اور بڑی زبردست تفسیر اللہ تعالیٰ نے بیان کروادیں۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو قلبِ سلیم یعنی بھلا چنگا دل، اللہ والا دل، اولیائے صدیقین جیسا دل ہمارے سینوں کو عطا کردیجئے، اپنی رحمتِ کاملہ کے صدقہ میں، رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل اور ان بزرگوں کے صدقہ میں جن کی صحبتوں میں ہم بیٹھتے ہیں، جن کی جوتیاں اٹھانے کو ہم فخر سمجھتے ہیں۔ اللہ ہمیں اپنے بزرگوں سے عاشقانہ ووالہانہ محبت نصیب فرما، اللہ ہماری جانوں کو ان پر فدا فرما اور ان کے ناز ونخرے جو کچھ بھی ہوں، ان کی ڈانٹ ڈپٹ کو ہمارے قلوب میں لذیذ تر فرمادے۔ اے اللہ! بڑے بڑے مالدار لوگ دنیا کی محبت میں بازاروں میں دھوپ میں پسینہ نکالتے ہیں اور انکم ٹیکس

افسران کی ڈانٹ ڈپٹ سنتے ہیں تو یا اللہ! آپ کے مقبول ومحبوب بندے اگر کبھی کسی بات پر ہماری گرفت کرلیں تو اپنی محبت میں ان کی ڈانٹ ہمارے قلوب میں مٹھائیوں سے زیادہ لذیذ فرما دیجئے کیونکہ وہ آپ کی راہ کی تلخیاں ہیں، اس کو شیرینی سے بدل دیجئے اور ہمیں اپنی ذات سے اور اہل اللہ سے عاشقانہ اور والہانہ تعلق نصیب فرمائیے۔ یا اللہ! بخاری شریف میں روایت ہے کہ حضور ﷺ نے آپ سے دعا مانگی کہ اے اللہ! ہمیں اپنی محبت نصیب فرما اور اپنی محبت کرنے والوں کی بھی محبت نصیب فرما۔ اے اللہ! اپنے پیارے رسول ﷺ کی اس دعا کو ہم سب کے لئے قبول فرما یعنی ہمیں اپنی محبت بھی نصیب فرما اور آپ سے محبت کرنے والوں کی محبت بھی نصیب فرما اور ان اعمال کی محبت بھی نصیب فرما جو آپ کی محبت سے قریب کرنے والے ہوں۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۤ اَسْأَلُكَ كُلَّ خَیْرٍ لِّكُلِّ مُسْلِمٍ وَّمُسْلِمَةٍ اے اللہ! میں سارے عالم کے لئے دعا کرتا ہوں اور آپ سے سارے عالم کے مسلمانوں کے لئے فلاحِ دارین کی بھیک مانگتا ہوں اور اے اللہ! جو لوگ یہاں آئے ہوئے ہیں، اختر کو اور ان سامعین کرام کو سب کو بلا استحقاق محض اپنی رحمت سے اپنا مقبول، اپنا محبوب اور صاحبِ نسبت اللہ والا بنا دیجئے اگرچہ ہم اس کے اہل نہیں لیکن آپ کریم ہیں۔

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّاۤ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ وَتُبْ عَلَیْنَاۤ
اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ وَصَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی
خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖۤ اَجْمَعِیْنَ
بِرَحْمَتِكَ یَاۤ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ



# کلام حضرت مولانا شاہ محمد احمد صاحب پرتاب گڑھی رحمۃ اللہ علیہ

یہ ہے ترے قدموں کے نشانات کا عالم
کیا ہوگا تری دید کی لذات کا عالم

دیکھا نہیں جس نے کبھی، سمجھے گا بھلا کیا
اُف کوچۂ محبوب کے دن رات کا عالم

قربان وہ کر دیتا ہے جنت کی بہاریں
پاتا ہے جو قسمت سے مناجات کا عالم

محسوس لگا ہونے کہ دل عرشِ بریں ہے
اللہ رے یہ ان کی ملاقات کا عالم

دل جھومنے لگتا ہے مسرت سے ہمارا
یاد آتا ہے جب ان کے خطابات کا عالم

دیکھا نہیں جب سے تجھے اے نورِ مجسّم
آنکھوں میں رہا کرتا ہے برسات کا عالم

فیضانِ محبت ہے جو آتا ہے نظر آج
اک بندۂ عاصی میں کرامات کا عالم

کہنے کی نہیں بات یہ، کہتا ہوں مگر، خیر
پھرتا ہے نگاہوں میں ملاقات کا عالم

بس اہلِ محبت کو نظر آتا ہے احمدؔ
خاکِ درِ محبوب کے ذرّات کا عالم

# مخلوق پر ظلم وزیادتی سے بہت بچو

تو برائے وصل کردن آمدی
نے برائے فصل کردن آمدی

اللہ والوں سے جوڑنے کی کوشش کرو، اللہ والوں سے دوسروں کی شکایت کرکے توڑ کی بات مت کرو اور کسی کو اذیت مت پہنچاؤ، ظلم سے بہت بچو، اگر کسی پر زیادتی ہو جائے تو سمجھ لو کہ اب خطرہ ہے، اللہ اس سے انتقام لے لے گا، فوراً پاؤں پکڑ کے معافی مانگ لو اور اگر غصہ میں کسی کو ستادیا یا کچھ برا بھلا کہہ دیا تو جب غصہ ٹھنڈا ہو جائے تو اس کے پیر پکڑ کر کہہ دو کہ بھئی! کل قیامت کے دن مجھے معاف کر دینا اور اگر حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے یہ تین شعر یاد ہوں تو یہ شعر بھی پڑھ دو ۔

کسی کو اگر میں نے مارا بھی ہو
بُری بات کہہ کر پکارا بھی ہو

وہ آج آن کر مجھ سے لے انتقام
قیامت کے دن پہ نہ رکھے یہ کام

بروزِ قیامت خجالت نہ ہو
خدا پاس مجھ کو ندامت نہ ہو

حقوق العباد کے معاملہ میں اگر چیونٹی پر بھی جان بوجھ کر پیر رکھ رہے ہو تو یہ یاد رکھو کہ اس میں بھی اس بات کا خطرہ ہے کہ اللہ اس سے انتقام لے لے کیونکہ وہ بھی اللہ کی مخلوق ہے۔ بعض لوگ دیکھتے بھی ہیں کہ چیونٹی جارہی ہے پھر بھی جان بوجھ کر اس پر پیر رکھ دیتے ہیں اور پیر رکھنے کے بعد دیکھتے بھی ہیں کہ اس کی ہڈی پسلی کا کیا حال ہوا ہے؟ کیا بے رحمی کی بات ہے۔ حضرت سعدی شیرازی رحمۃ اللہ علیہ اتنے بڑے ولی اللہ، فرماتے ہیں جب کوئی انسان چیونٹی پر نالائقی سے پیر رکھتا ہے تو چیونٹی کا وہ حال ہوتا ہے جو انسان پر ہاتھی کا پیر رکھنے سے ہوتا ہے۔

(از مواعظ اختر نمبر ۱۴: تزکیہ نفس، مجاہدہ اور مشیت الٰہی کا ربط؛ ص ۳۳)

شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجددِ زمانہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ادارہ تالیفاتِ اختریہ
hazratmeersahib.com